# جادو کی کاٹ کا طریقہ

سب سے پہلے مغرب کی نماز ادا کریں۔ پھر دو رکعت نفل پڑھ کر اِسکا ثواب جمیع انبیا کرام علیہم السلام ، صحابہ کرام و اولیائے عظام رضوان اللہ اجمعین ، اُور اپنے استاد کو ایصال کردیں۔ اور بغیر کسی سے کلام کئے مصلے پر چار زانوں بیٹھ جائیں۔ اگر مریض موجود ہُو تو اُسکو اپنے داہنے ہاتھ کی جانب بِٹھا لیں اور ایک بوتل پانی بھی پاس رکھ لیں۔۔ ورنہ غائبانہ کاٹ بھی کی جاسکتی ہے۔ چاہے مریض سات سمندر پار ہی کیوں نہ بیٹھا ہُو۔

سب سے پہلے ۱۱ مرتبہ درود پاک پڑھیں۔




اسکے بعد ۱۹ مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

۳ ۔مرتبہ سورہ فلق پڑھیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○
قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۙ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ وَمِنْ شَرِّ
غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ ۙ
وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝

۳۔ مرتبہ سو رہ الناس پڑھیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○
قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ﴿۱﴾ مَلِكِ النَّاسِ ۙ﴿۲﴾ اِلٰهِ النَّاسِ ۙ﴿۳﴾
مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ۬ الْخَنَّاسِ ۙ﴿۴﴾ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ
صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ﴿۵﴾ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ﴿۶﴾

تین مرتبہ سورہ عبس پڑھیں۔(عم پارہ میں ہے)۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○
عَبَسَ وَتَوَلّٰۤی ۙ﴿۱﴾ اَنْ جَآءَهُ الْاَعْمٰی ؕ﴿۲﴾ وَمَا یُدْرِیْكَ لَعَلَّهٗ
یَزَّكّٰۤی ۙ﴿۳﴾ اَوْ یَذَّكَّرُ فَتَنْفَعَهُ الذِّكْرٰی ؕ﴿۴﴾ اَمَّا مَنِ اسْتَغْنٰی ۙ﴿۵﴾
فَاَنْتَ لَهٗ تَصَدّٰی ؕ﴿۶﴾ وَمَا عَلَیْكَ اَلَّا یَزَّكّٰی ؕ﴿۷﴾ وَاَمَّا مَنْ
جَآءَكَ یَسْعٰی ۙ﴿۸﴾ وَهُوَ یَخْشٰی ۙ﴿۹﴾ فَاَنْتَ عَنْهُ تَلَهّٰی ۚ﴿۱۰﴾ كَلَّاۤ
اِنَّهَا تَذْكِرَةٌ ۚ﴿۱۱﴾ فَمَنْ شَآءَ ذَكَرَهٗ ۘ﴿۱۲﴾ فِیْ صُحُفٍ مُّكَرَّمَةٍ ۙ﴿۱۳﴾ وقف لازم
مَّرْفُوْعَةٍ مُّطَهَّرَةٍۭ ۙ﴿۱۴﴾ بِاَیْدِیْ سَفَرَةٍ ۙ﴿۱۵﴾ كِرَامٍۭ بَرَرَةٍ ؕ﴿۱۶﴾
قُتِلَ الْاِنْسَانُ مَاۤ اَكْفَرَهٗ ؕ﴿۱۷﴾ مِنْ اَیِّ شَیْءٍ خَلَقَهٗ ؕ﴿۱۸﴾
مِنْ نُّطْفَةٍ ؕ خَلَقَهٗ فَقَدَّرَهٗ ۙ﴿۱۹﴾ ثُمَّ السَّبِیْلَ یَسَّرَهٗ ۙ﴿۲۰﴾
ثُمَّ اَمَاتَهٗ فَاَقْبَرَهٗ ۙ﴿۲۱﴾ ثُمَّ اِذَا شَآءَ اَنْشَرَهٗ ؕ﴿۲۲﴾ كَلَّا لَمَّا یَقْضِ مَاۤ
اَمَرَهٗ ؕ﴿۲۳﴾ فَلْیَنْظُرِ الْاِنْسَانُ اِلٰی طَعَامِهٖۤ ۙ﴿۲۴﴾ اَنَّا صَبَبْنَا الْمَآءَ
صَبًّا ۙ﴿۲۵﴾ ثُمَّ شَقَقْنَا الْاَرْضَ شَقًّا ۙ﴿۲۶﴾ فَاَنْۢبَتْنَا فِیْهَا حَبًّا ۙ﴿۲۷﴾ وَّ
عِنَبًا وَّقَضْبًا ۙ﴿۲۸﴾ وَّزَیْتُوْنًا وَّنَخْلًا ۙ﴿۲۹﴾ وَّحَدَآئِقَ غُلْبًا ۙ﴿۳۰﴾ وَّفَاكِهَةً
وَّاَبًّا ۙ﴿۳۱﴾ مَّتَاعًا لَّكُمْ وَلِاَنْعَامِكُمْ ؕ﴿۳۲﴾ فَاِذَا جَآءَتِ الصَّآخَّةُ ﴿۳۳﴾
یَوْمَ یَفِرُّ الْمَرْءُ مِنْ اَخِیْهِ ۙ﴿۳۴﴾ وَاُمِّهٖ وَاَبِیْهِ ۙ﴿۳۵﴾ وَصَاحِبَتِهٖ
وَبَنِیْهِ ؕ﴿۳۶﴾ لِكُلِّ امْرِیءٍ مِّنْهُمْ یَوْمَىِٕذٍ شَاْنٌ یُّغْنِیْهِ ؕ﴿۳۷﴾

وُجُوهٌ يَوْمَئِذٍ مُسْفِرَةٌ ﴿٣٨﴾ ضَاحِكَةٌ مُسْتَبْشِرَةٌ ﴿٣٩﴾ وَوُجُوهٌ
يَوْمَئِذٍ عَلَيْهَا غَبَرَةٌ ﴿٤٠﴾ تَرْهَقُهَا قَتَرَةٌ ﴿٤١﴾ أُولَٰئِكَ هُمُ
الْكَفَرَةُ الْفَجَرَةُ ﴿٤٢﴾

اِسکے بعد یُوں کہیں۔ اے اللہ کریم میں تیرا عاجز بندہ ہُوں۔ تیرے فضل کرم پر نِگاہ رکھتے ہُوئے اپنی جادو کی کاٹ کررہا ہُوں۔ مجھ پر جِس نے بھی جادو کا معاملہ کیا ہے۔ میں اِس جادو کو اُسی کی جانب لُوٹاتا ہُوں۔ میرے اِس عمل کو قبول فرما۔ اور مجھ لاچار کی مدد فرمادے۔ اتنا کہنے کے بعد اپنا اُلٹا ہاتھ تین مرتبہ اپنی اُلٹی ران پر ماریں اور سات مرتبہ،، فارجِعُو پڑھ کر اپنے اُلٹے ہاتھ کی جانب تین مرتبہ تھتکار دیں۔

اب دوسری مرتبہ صرف تین بار سورہ عبس پڑھیں۔

اِسکے بعد یُوں کہیں۔ اے اللہ کریم میں تیرا عاجز بندہ ہُوں۔ تیرے فضل کرم پر نِگاہ رکھتے ہُوئے اپنی جادو کی کاٹ کررہا ہُوں۔ مجھ پر جِس نے بھی جادو کا معاملہ کیا ہے۔ میں اِس جادو کو اُسی کی جانب لُوٹاتا ہُوں۔ میرے اِس عمل کو قبول فرما۔ اور مجھ لاچار کی مدد فرمادے۔ اتنا کہنے کے بعد اپنا اُلٹا ہاتھ تین مرتبہ اپنی اُلٹی ران پر ماریں اور سات مرتبہ،، فارجِعُو پڑھ کر اپنے اُلٹے ہاتھ کی جانب تین مرتبہ تھتکار دیں۔

تیسری، چوتھی ،پانچویں، چھٹی، اور ساتویں مرتبہ بھی صرف تین بار سورہ عبس پڑھ کر ہر بار یہی کہنا ہے۔کہ،، اے اللہ کریم میں تیرا عاجز بندہ ہُوں۔ تیرے فضل کرم پر نِگاہ رکھتے ہُوئے (اپنی )جادو کی کاٹ کررہا ہُوں۔ ( مجھ )پر جِس نے بھی جادو کا معاملہ کیا ہے۔ میں اِس جادو کو اُسی کی جانب لُوٹاتا ہُوں۔ میرے اِس عمل کو قبول فرما۔ اور مجھ لاچار کی مدد فرمادے۔ اتنا کہنے کے بعد اپنا اُلٹا ہاتھ تین مرتبہ اپنی اُلٹی ران پر ماریں اور سات مرتبہ،، فارجِعُو پڑھ کر اپنے اُلٹے ہاتھ کی جانب تین مرتبہ تھتکار دیں۔

اِس طرح سورہ عبس کے پڑھنے کی تعداد اکیس مرتبہ ہُوجائے گی۔ اُور کاٹ کا عمل مکمل ہُوجائے گا۔ اُور انشا اللہ فوراً ہی مریض کو افاقہ محسوس ہُونے لگے گا۔ --- البتہ جسمانی مرض کا علاج طبیب سے کرواتے رہیں ۔آخر میں اللہ کریم کی بارگاہ میں تمام انبیا کرام، صحابہ کرام، اصحابِ بدر، حضور سیدنا غوث اعظم، اور اپنے مرشد کریم کے وسیلے سے خوب دِل سے مریض یا اپنے لئے دعا کریں۔ اگر مریض قریب ہے تو اُس پر بھی دم کریں۔ اور پانی پر دَم کرکے اُسے پینے کیلئے دے دیں۔

اگر کسی دوسرے انسان کی کاٹ مقصود ہُو تو۔ دُوارانِ عمل یوں کہیں گے۔ مثال کے طور پر عکسہ بنت راشدہ کی کاٹ کرنی ہے تو اس طرح سے کہنا ہے۔ اے اللہ کریم میں تیرا عاجز بندہ ہُوں Chat عکسہ بنت راشدہ کے جادو کی کاٹ کررہا ہوں ۔ عکسہ بنت راشدہ پر جِس نے بھی جادو کا معاملہ کیا ہے۔ میں اِس جادو کو اُسی کی جانب لُوٹاتا ہُوں۔ میرے اِس عمل کو قبول فرما۔ اور مجھ لاچار کی مدد فرمادے۔ اتنا کہنے کے بعد اپنا اُلٹا ہاتھ تین مرتبہ اپنی اُلٹی ران پر ماریں اور سات مرتبہ،، فارجِعُو پڑھ کر اپنے اُلٹے ہاتھ کی جانب تین مرتبہ تھتکار دیں گے۔

جادو کی علامات۔۔ جس پر جادو کیا جاتا ہے۔ اُسکے اکثر ناف کی جگہہ درد رہنے لگتا ہے۔ جسکی وجہ سے درد کیساتھ ساتھ ایسا محسوس ہُوتا ہے۔جیسے کسی نے کلیجے کو مٹھی میں بھینچ رکھا ہُو۔۔ عبادت کو جی نہیں چاہتا۔ اُور رفتہ رفتہ بندہ زندگی سے ہی بیزار ہُوجاتا ہے۔ بعض لُوگ جنکا مرض پرانا ہُوجاتا ہے وُہ اُول فول بھی بکنے لگتے ہیں۔بعض لوگ تو کفریہ کلمات بھی دھڑلے سے بکنے لگتے ہیں۔ کچھ لُوگ چُپ سادھ لیتے ہیں۔ جبکہ کچھ لُوگ چارپائی پکڑ لیتے ہیں۔

جادو کی کاٹ ایک مرتبہ کے عمل سے ہی ہُوجاتی ہے۔۔ لیکن جس طرح مفت میں جادو کی کاٹ کرنے والے لُوگ بے شُمار نہ سہی لیکن تلاش کرنے سے مِل ہی جاتے ہیں۔۔۔مگر آپ کو ایک بھی جادوگر ایسا نہیں مِلے گا۔ جو مفت میں لوگوں پر جادو کرتا ہُو۔ اب سُوچنے والی بات یہ ہے۔کہ،، جس نے بھی آپ پر جادو کروایا ہُوگا۔۔ اُس کی آپ سے نفرت کس درجہ کی ہُوگی۔کہ،، اُس نے آپکو نقصان پُہنچانے کیلئے اپنے وقت کیساتھ اپنا مال بھی خرچ کیا ہُوگا۔۔۔ اسلئے جادو کروانے والے کو جونہی آپکی کاٹ کی اِطلاع مِلے گی۔ وُہ جادو کرنے والے سے اِصرار کرے گا۔کہ،، جادو اثر نہیں کررہا۔ لِہذا پھر سے جادو کرو۔ ہوسکتا ہے جادو گر اِس مرتبہ کم رقم لیکر آپ پر پھر سے جادو کا عمل کرنے بیٹھ جائے۔

اِسلئے میرا مشورہ یہی ہے۔ کہ،، کسی قریب سے قریب تر کو بھی جادو کی کاٹ کا نہیں بتانا چاہیئے۔ ورنہ بات کھل جاتی ہے۔ دوسرا مشورہ یہ ہے کہ کاٹ کا عمل وقتاً فوقتاً کرتے رہیں۔۔ یہاں تک کہ،، جادو کرنے والا اُور کروانے والا عاجز آجائے۔۔ سوئم یہ کہ،، بار بار کی کاٹ کا ایک فائدہ یہ بھی ہُوتا ہے۔کہ،، جادو کرنے والے پر جادو پلٹ جاتا ہے۔۔ اُور وُہ بعض اُوقات جادوئی عملیات سے باز آجاتا ہے۔ یا خُود اپنے ہی کئے جادو کا شِکار ہُوجاتا ہے۔ کاٹ کا عمل کامیاب ہونے کی صورت میں فخر نہ کریں۔۔ بلکہ اللہ کریم کا شکر کریں۔کہ،، اُسکی مدد کے بغیر کاٹ کا عمل موثر ہُوہی نہیں سکتا۔ اسلئے اُسکے فضل و احسان کو مانتے ہُوئے شکرانے کے نوافل ادا کریں۔

جس پر جادو کے معملات ہُوں اُسے چاہیئے۔کہ،، کاٹ کے بعد بھی روزانہ سات مرتبہ یا مُمِیتُ پڑھ کر اپنے سینے پر دَم کرے۔ اُور اپنی رُوحانی کمزوری پر قابو پانے کیلئے روزانہ اکتالیس مرتبہ تیسرا کلمہ، اور اکتالیس مرتبہ لَا اِلٰہَ اِلاَّ اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ، لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ، وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْئٍ قَدِیْرٌ۔ روزانہ خُود پر پڑھ کر دَم کرے۔۔ رات کو سونے سے قبل تین مرتبہ سورہ فلق تین مرتبہ سورہ الناس ایک مرتبہ آیت الکرسی اول آخر درود پاک پڑھ کر پانی پر بھی دم کرے۔ اُور خود پر بھی دَم کرے اُور اُسی پانی کو پی جائے۔

جادو کی کاٹ کیلئے میں اِسی طریقے کو اپناتا ہُوں۔۔ اُور جادو کی کاٹ کیلئے یہ عمل اکثیر بھی ہے۔ اُور میرا آزمودہ بھی ہے۔۔ لیکن میں اِسکے ساتھ ساتھ اِسی کالم کو مزید وسعت دیتے ہُوئے انشاً اللہ چند مزید طریقے بھی اِسی کالم میں کسی دِن لکھ دُونگا۔۔

پیغام۔

ایک دُعا وُہ ہُوتی ہے۔ جو آپ کے کہنے پر کسی کی زُبان سے آپکے لئے نِکلتی ہے۔۔ لیکن اِس سے لاکھ گُنا طاقتور وُہ دُعا ہُوتی۔ جو آپکے کسی عمل کی وجہ سے کسی کے دِل سے خُود بخود آپکے لئے نِکل جاتی ہے۔ میں ہمیشہ اُسی دُعا کے تعاقب میں رِہتا ہُوں۔
آپکا عشرت اقبال وارثی۔۔